# محدث زبیر علی زئی رحمہ اللہ کا اعلانِ رجوع

راقم الحروف کی کتاب "الفتح المبین فی تحقیق طبقات المدلسین" کمپوزنگ اور مراجعت کے بعد اب چھپنے کے لئے تیار ہے والحمد اللہ

"طبقات المدلسین" کے راویوں میں سے عبد اللہ بن وہب المصری رحمہ اللہ کو ابن سعد نے "و کان یدلس" قرار دیا (الطبقات: 518/7) لہٰذا راقم الحروف نے لکھا: "اور ان (ابن وہب) کی تدلیس ثابت ہو گئی اور وہ تیسرے طبقے کے (مدلس) ہیں" (الفتح المبین ص 25)

اس تحقیق سے وہ روایت ضعیف ثابت ہو گئی جس میں آیا ہے کہ جب عیسیٰ علیہ السلام ہمارے نبی ﷺ کی قبر پر کھڑے ہو کر سلام کریں تو آپ ﷺ اس کا جواب دیں گے (مسند ابی یعلیٰ : 6584) میں نے اس روایت کو "حسن" لکھا تھا۔ (الحدیث : 4 ص 40)

حالانکہ یہ روایت ابن وہب کی تدلیس کی وجہ سے ضعیف ہے، لہٰذا میں اپنی سابقہ تحقیق سے رجوع کرتا ہوں، اللہ تعالیٰ معاف فرمائے۔ آمین (13/12/2005)